کی ساری امت سے کیا جائے پھر بھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا پلڑا جھک جائے گا۔ کیونکہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ساری مخلوق سے بہترین ہیں اور رب تعالیٰ نے جو فضائل آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو عطا فرمائے ہیں کسی اور کا ان فضائل میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے برابر ہونا محال ہے۔

۲ امام سہیلی نے لکھا ہے۔"اہلِ عرب کے نزدیک رضاعت کا اجر لینا قابل ستائش نہ تھا۔ حتیٰ کہ یہ ضرب المثل مشہور ہوگئی" آزاد عورت اپنے پستانوں کی کمائی نہیں کھاتی""الزھر" میں ہے کہ یہ ضرب المثل اس لیے رائج نہیں ہوگی۔ المفضل الضبی نے کتاب"الفاخر" میں لکھا ہے" آزاد عورت بھوکی مر سکتی ہے لیکن اپنے پستانوں کی کمائی نہیں کھاتی نہ ہی اپنا پردہ چاک کرتی ہے تاکہ اس چیز کا اظہار ہو جائے جس کا اظہار نہیں ہونا چاہیے۔" المیدانی نے ابوعبید کی اتباع کرتے ہوئے کہا ہے"یعنی وہ دایا نہیں بنتی اگرچہ بھوک اسے اذیت بھی دے۔"

امام سہیلی نے لکھا ہے"لیکن بعض کے نزدیک اس میں کوئی حرج نہیں ہے۔ حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا بنوسعد میں شرف وقدر والی خاتون تھیں۔ قوم کی معزز خواتین میں سے ایک تھیں۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ رب تعالیٰ نے حضرت حلیمہ رضی اللہ عنہا کو اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی رضاعت کے لیے منتخب کیا تھا۔ جس طرح کہ اس نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے معزز پیٹ اور مکرم اصلاب منتخب فرمایا۔ رضاعت نسب کی مانند ہے۔ یہ احتمال بھی ہے کہ حضرت حلیمہ اور ان کی قوم کی دیگر خواتین نے رضاعت کا اجر صرف اس لیے طلب کیا کیونکہ قحط کی وجہ سے سخت حالت کا سامنا کرنا پڑا تھا۔

۳ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا:"میں نے ایسا حمل نہیں دیکھا جو مجھے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حمل سے زیادہ ہلکا لگے۔"اس سے یہ امر ذہن میں آتا ہے کہ شاید انہیں آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے علاوہ بھی حمل ہوا ہو۔ ابن سعد نے صراحت سے یہ لکھا ہے کہ حضرت اسحاق بن عبداللہ سے روایت ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی والدہ ماجدہ نے فرمایا"میں اولاد سے حاملہ ہوئی لیکن کوئی

Marfat.com

حمل آپ سے زیادہ ہلکا نہ تھا۔ ابن سعد نے لکھا ہے کہ امام واقدی نے فرمایا ہے "یہ امر ہمارے ہاں معروف نہیں ہے۔ نہ ہی یہ اہلِ علم کے ہاں مشہور ہے۔ حضرت عبداللہ اور حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کے ہاں آپ ﷺ کے علاوہ کوئی اولاد نہ ہوئی۔ امام واقدی نے امام زھری سے روایت کیا ہے کہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: "آپ ﷺ میرے بطن اقدس میں تھے اور میں نے آپ ﷺ کی ولادت کے وقت کوئی تکلیف محسوس نہ کی۔" دوسری روایت میں ہے: "نہ ہی مجھے احساس ہوا اور نہ ہی اس طرح بوجھ محسوس ہوا جس طرح خواتین بوجھ محسوس کرتی ہیں۔"

حافظ نے لکھا ہے "اسحاق بن عبداللہ، ابن ابی طلحہ کے بھائی تھے یہ روایت مرسل ہے۔ اس کے رجال صحیح کے رجال ہیں۔ ممکن ہے کہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا کا حضرت عبداللہ سے ایک حمل ضائع ہو گیا ہو۔ انہوں نے اس سے اس کی طرف اشارہ کیا ہو۔ اس طرح مختلف روایات کو جمع کرنا ممکن ہے۔ بشرطیکہ ہم امام واقدی کا قول قبول کر لیں۔ سبط ابن جوزی نے اپنے معمول کے مطابق لکھا ہے کہ علماء کرام کا اس امر پر اتفاق ہے کہ حضرت آمنہ رضی اللہ عنہا حضور ﷺ کے علاوہ کسی اور حمل سے حاملہ نہیں ہوئی تھیں۔ حضرت آمنہ نے مبالغہ کرتے ہوئے یوں فرمایا ہے یا اس لیے اتفاقاً واقع ہوا ہے۔

لیکن ابن جوزی کے کلام کا شگاف کسی پر مخفی نہیں ہے۔ جس طرح میں نے مختلف اقوال جمع کیے ہیں وہ زیادہ بہتر ہے۔



Marfat.com

